دونوں عورتیں رونے لگیں۔ ادھر جب سے نرملا نے چارپائی پکڑی ہے۔ رکمنی کے دل میں رحم کا چشمہ اُبل پڑا ہے۔ نفرت کا نام بھی نہیں رہا۔ کوئی کام کرتی ہو۔ مگر نرملا کی آواز سنتے ہی دوڑتی ہے۔ گھنٹوں اس کے پاس بیٹھ کر کتھا پوران سنایا کرتی ہے۔ کوئی ایسی چیز پکانا چاہتی ہے جسے نرملا رغبت سے کھائے۔ نرملا کو کبھی ہنستا دیکھ لیتی ہے تو خوش ہو جاتی ہے۔ اور بچی کو تو اپنے گلے کا ہار بنائے رہتی ہے اسی کی نیند جاگتی ہے۔ وہی بچی اب اس کی زندگی کا سہارا ہے۔

رکمنی نے ذرا دیر بعد کہا "بہو، تم اتنی نراس کیوں ہوتی ہو؟ بھگوان چاہیں گے تو تم دو چار روز میں اچھی ہو جاؤ گی۔ میرے ساتھ آج ویدجی کے پاس چلو، بڑے بھلے آدمی ہیں۔"

نرملا: "دیدی جی اب مجھے کسی وید حکیم کی دوا فائدہ نہ کرے گی۔ آپ میری فکر نہ کریں۔ بچی کو آپ کی گود میں چھوڑے جاتی ہوں۔ اگر جیتی جاگتی بچے تو کسی اچھے گھرانے میں بیاہ دینا۔ میں اس کے لیے اپنی زندگی میں کچھ نہ کر سکی، صرف جنم دینے بھر کے لیے گنہگار ہوں۔ چاہے کنواری رکھئے چاہے زہر دے کر مار ڈالیے گا، مگر نااہل کے گلے نہ باندھیے گا۔ اتنی ہی آپ سے میری بنتی ہے۔ میں نے آپ کی کچھ خدمت نہ کی اسکا مجھے بڑا رنج ہو رہا ہے۔ مجھ ابھاگن سے کسی کو سکھ نہیں ملا۔ جس پر سایہ بھی پڑ گیا۔ وہ بالکل تباہ ہو گیا۔ اگر سوامی جی کبھی گھر آویں تو ان سے کہیے گا کہ بدنصیب کا قصور معاف کریں!"

رکمنی روتی ہوئی بولی "بہو تمہارا کوئی قصور نہیں۔ ایشور کی ساکھی دے کر کہتی ہوں کہ تمہاری طرف سے میرے دل میں ذرا بھی میل نہیں ہے۔ ہاں میں نے ہمیشہ تمہارے ساتھ برائی کی ہے۔ اس کا مجھے مرتے دم تک رنج رہے گا۔"

نرملا نے آزردہ نگاہوں سے دیکھتے ہوئے کہا "دیدی جی! کہنے کی بات نہیں، مگر بنا کہے نہیں رہا جاتا۔ سوامی جی نے ہمیشہ مجھے بے اعتباری کی نظر سے دیکھا مگر میں نے دل میں ان کی بے عزتی کا خیال کبھی نہیں آنے دیا۔ جو ہونا تھا وہ تو ہو ہی چکا، ادھرم کر کے اپنا پرلوک کیوں بگاڑتی؟ اس جنم میں نہ جانے کون سے پاپ کئے تھے۔ جن کا یوں بدلا چکانا پڑا۔ اس جنم میں کانٹے بوتی تو کیا گت ہوتی؟"

نرملا کی سانس بڑی تیزی سے چلنے لگی۔ پھر پلنگ پر لیٹ گئی اور بچی کی طرف ایسی نگاہ سے دیکھا جو اس کی ساری زندگی کی مصیبت بھری داستان کی مفصل تفسیر تھی۔ الفاظ میں اس کے اظہار کی قدرت کہاں؟

تین روز تک نرملا کی آنکھوں سے آنسوؤں کا تار بندھا رہا۔ وہ نہ کسی سے بولتی



تھی اور نہ کسی کی طرف دیکھتی تھی اور نہ کسی کی کچھ سنتی تھی۔ بس روئے چلی جاتی تھی! اس کی دلی تکلیف کا کون اندازہ کر سکتا ہے؟

چوتھے روز شام کے وقت یہ درد دکھ کی کہانی ختم ہو گئی۔ اسی وقت جب چرند پرند اپنی اپنی جائے قیام کو واپس ہو رہے تھے۔ نرملا کا طائر روح بھی تمام دن شکاریوں کی نشانہ بازیوں شکاری چڑیوں کے پنجوں اور ہوا کے تیز جھونکوں سے مضروب و مجروح ہو کر اپنے بسیرے کی طرف اڑ گیا۔

محلہ کے لوگ جمع ہو گئے لاش باہر نکالی گئی۔ کون داہ (جلانے کی رسم) کرے گا، یہ سوال اٹھا۔ لوگ اسی فکر میں تھے کہ دفعتاً، ایک بڈھا مسافر ایک بقچہ لٹکائے وہاں جا کر کھڑا ہو گیا۔ یہ منشی طوطا رام تھا!